وَسَخَّرَ لَكُمُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومُ مُسَخَّرٰتٌۢ بِاَمْرِهٖ

# نقشِ سُلیمانی

معروف بہ

# مجرّباتِ سُلیمانی

## حصّہ دوم

مُصنفہ عامل باکمال حضرت خواجہ اشرف علی صاحب لکھنوی



باہتمام علی بھائی شرف علی اینڈ کمپنی پرائیویٹ لمیٹڈ

تاجرانِ کتب وما لکانِ مطبع محمدی گنپاؤڈر روڈ مجگاؤن بمبئی ۱۰

نمبر ۳۷۳ ابراہیم رحمت اللہ روڈ بمبئی ۳

# فہرست ابواب نقش سلیمانی حصہ دوم

# نقش سلیمانی

## حصہ دوم

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

الحمدللہ الذی نزل القراٰن معجزا وشفاء للمومنین وقذرا د الخسران بر الکفرۃ والظالمین والصلوٰۃ علیٰ رسوله الذی خلقه رحمة للعالمین واعطی فی لسانه وریقه وممسوحات جسدہ الشریف المنیف اعجاز الشفاء المرضاء وانجاح مآرب الطالبین وعلیٰ آله واصحابه الذین اسماؤھم احراز عظیمة ورتایاء کریمة لاندفاع مفاسدۃ المردۃ والشیاطین ؕ

بعد حمد وصلوٰۃ کے بندۂ گنہ گار بیجد ابو سلیمان ظہیر الدین احمد المدعو بخواجہ شایقان تعویذات کی خدمت میں عرض کرتا ہے کہ مجھ کو سن شعور سے عمل پڑھنے اور تعویذ لکھنے کا شوق رہا۔ بعض ارباب کشف وکرامات واکثر صاحبان حق پرست وخوش اوقات کی خدمت میں حاضرہ کر استفادہ کرتا رہا۔ چنانچہ مشائخان طریقت اور کاملان فن شریف ہٰذا سے اعمال صحیح الاسناد اور احراز قابل الاعتماد جن کے اسناد بہمہ وجوہ درست ہیں اسقدر ملے کہ فقیر کے پاس خزینۂ عمل اور گنجینۂ تعویذ جمع ہوگیا تو فقیر کو یہ خیال آیا کہ اس خزانہ کو پوشیدہ رکھنا حاجت مندوں پر ایثار نہ کرنا بخل ہے البخیل عدو اللہ ولو کان زاھدًا کا مصداق بننا خوب نہیں اب اس ذخیرہ سے کچھ لے کر بندگان خدا کی نذر کیجئے۔ بنظر ان وجوہ کے پہلے اس سے ۱۲۸۹ سنہ ہجری میں ایک رسالہ موسوم بہ نقش سلیمانی لکھا اور عنایت خدائے کریم سے وہ ایسا مطبوع طبائع اصحاب بصیرت اور ارباب خبرت ہوا کہ متعدد مرتبہ چھپا بعد مرور ایک زمانۂ ممتد کے بعض نقوش واعمال کا جو مجھے اپنے تجربے سے حاصل ہوئے انکا بھی اظہار کر بندگان خدا کو انسے منافع عظمیٰ کا پہونچانا ضروری ہے۔ جان کر اب رسالہ ہٰذا کی تدوین پر کمر ہمت باندھی۔ تھوڑے دنوں میں خدا کی عنایت سے حسب ارادہ دلی وموافق خواہش قلبی اعمال ونقوش علوی ترتیب وار جمع

ہو گئے تب بعض دوستوں نے اصرار کیا کہ کچھ اعمال سفلی یعنی منتر اور جنتر وغیرہ بھی اس رسالے میں لکھے جاویں تو اہل ہنود بھی اس سے فائدہ اٹھاویں۔ فقیر نے انکو بھی اخیر میں لکھدیا کہ کوئی شخص اسکے فیض سے محروم نہ رہے اور اس رسالہ مختصر کا نام مجربات سلیمانی رکھا۔ ناظرین جہاں کہیں غلطی پائیں عفو فرماویں اگر نفع اٹھاویں دعائے خیر سے بھول نہ جائیں۔ وھو علیٰ کُلّ شیٔ قدیر و بالاجابۃ جدیر۔ اور اس رسالہ میں چھ باب ہیں۔

## باب اول۔ اس میں تین فصلیں ہیں

فصل اوّل تاثیرات اسماء کے اثبات میں:۔ جان تو کہ تاثیرات اسمائے الٰہی حق ہیں جیسا فرمایا اکابرین نے کہ تاثیرات الاسماء حق یعنی مومنین کامل الیقین کا عقیدہ ہے اور جو بعضے منکرین تاثیرات اسمائے حسنیٰ اور آیات قرآنی وغیرہ سے انکار کرتے ہیں اور اس کو فعل عبث سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ان میں کچھ بھی تاثیر نہیں۔ اسکے پڑھنے سے کیا ہوگا۔ ہم کو تو خدا پر توکل ہے۔ ان باتوں سے اظہار توکل کرتے ہیں۔ راہ حق کو چھوڑ کر گمراہ ہو گئے ہیں۔ طرح طرح کی اپنی جاہلانہ تقریریں لاتے ہیں۔ اللہ جہل سے بچائے۔ گمراہوں کو راہ راست دکھائے منکروں کے کفر توڑنے کو اثبات تاثیرات اسماء میں چند دلائل عقلی و نقلی لکھتا ہوں۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ اور حضرت رسول کریم علیہ التحیۃ والتسلیم نے فرمایا ہے مَنْ لَّمْ يَسْتَشْفِ بِالْقُرْاٰنِ فَلَا شِفَاءَ لَهٗ اور اصحاب کرام بہ اتباع رسول انام آیات قرآنی اور ادعیہ پڑھ کر اکثر بیماروں وغیرہ پر دم کرتے تھے۔ اور علمائے اس بارے میں بہت کچھ لکھا ہے اور مشائخ امت محمدیہ نے آیات قرآنی سے صدہا قسم کے اعمال مقرر کئے ہیں۔ انکی زکوٰۃ دینے کے طریقے اپنے مریدوں کو تعلیم فرماتے ہیں۔ ایسے امر بیّن سے انکار کرنا سفیہ کا کام ہے ہر ذی عقل اس سے باہر ہے کہ خالق جل شانہٗ نے کوئی چیز ایسی مخلوق نہیں کی کہ جس میں کچھ تاثیر نہ ہو۔ احجار اور اشجار اور اثمار وغیرہ کی بیشمار تاثیریں دیکھنے میں آتی ہیں اسماء الٰہی اور آیات قرآنی اور ادعیہ کہ اشرف المخلوقات اور الطف کائنات ہیں ان میں تاثیرات کا ہونا کیا بعید ہے ان کی تاثیرات اور کیفیات نفع وضرر برای العین مشاہدہ ہوتی ہیں اور قیامت تک یہ سلسلہ جاری رہیگا۔ حق تعالیٰ فرماتا ہے۔ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ؕ نیک نیتی سے عمل پڑھنا بھی اللہ کو پکارنا ہے۔ مثلاً کسی نے مشکل کے آسان ہونے کو اسماء حسنیٰ کے کسی اسم کو پڑھا تو یہ بھی استعانت

باللہ اور رجوع الی اللہ ہوئی جس کی سندیں متواتر کتاب اللہ اور حدیث رسول خدا اور اجماع اُمت سے پائی جائیں اس سے اعراض کرنا باعث الحاد ہے العیاذ باللہ من سوء الاعتقاد ایسے منکرین کی شان میں یہ کہا جائے گا ؎

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم　　چشمۂ آفتاب راچہ گناہ

ہر امر میں ترکیب کو بڑا دخل ہے بغیر ترکیب کے کوئی چیز مؤثر نہیں ہوتی۔ مثلاً اطبا نے مرضوں کیلئے نسخے ترکیب دیئے اور اوقات استعمال بھی ساتھ لکھ دیئے۔ اس ترکیب خاص کیساتھ استعمال کرنے سے مفید ہوتے ہیں اور اگر کچھ بھی خلاف ہوا کچھ کا کچھ ہو گیا۔ اگر کوئی شخص ناواقف بغیر تشخیص مرض دوا کی تاثیرات دیکھ کر ایک نسخہ غیر مربوط لکھ دے اس کے استعمال سے سوائے نقصان کے فائدہ نہ ہوگا مثل مشہور ہے۔ نیم حکیم خطرۂ جان۔ کوئی مکان یا کپڑا یا کھانا بدون ترکیب کے تیار نہیں ہو سکتا ہے۔ ایسا ہی عمل پڑھنے میں متعین وقت اور جملہ ترکیبات کو فرما دیا تاکہ شاغل کی محنت برباد نہ ہو۔ جب ترکیب خاص کے ساتھ جو عمل یا تعویذ کیا جائیگا تو ضرور مؤثر ہوگا۔ اگر یہ کہا جائے کہ ہم نے عمل پڑھے اور تعویذ لکھے کچھ تاثیر نہ ہوئی یہ تو اپنا قصور ہے اسکے واسطے دو امر بہت ضرور ہیں۔ روزی حلال اور صدق مقال یہ اُمور عوام بلکہ بعض خواص میں بھی مفقود ہیں بغیر اسکے ہرگز عمل مقبول نہیں۔ آپ خود تو اسکے لائق نہیں ناواقفی سے کر کے آخر کو بداعتقاد ہو کر طعن و تشنیع کرتے ہیں اگرچہ خداوند تعالیٰ نے سب امورات جو ہوتے اور ہونگے لوحِ تقدیر میں لکھ دیتے ہیں مگر یہ بھی حکم فرمایا۔ اُدْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَکُمْ[1] عاقل کو چاہیئے کہ محض سرنوشت پر غافل نہ رہے اپنے مطلب کو درگاہ الٰہی میں عرض کرتا رہے یقین کرنا چاہیئے کہ دوا ہو یا دُعا بغیر حکم الٰہی کے اثر اسکا ظاہر نہیں ہوتا۔ لَا تَتَحَرَّكُ ذَرَّةٌ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ[2]۔ کبھی ایک دوا سے فائدہ ہوتا ہے اور کبھی اس کو نقصان۔ نفع اور ضرر خدا کے اختیار ہے کسی کو کچھ دخل نہیں۔ اگر دعا اور دوا کی تاثیر ظاہر نہ ہو تو خیال کرنا چاہیئے کہ مرضی الٰہی یوں ہی تھی اور اسی میں بہتری ہے اور انسان بہت سے کاموں کو اپنے لئے اچھا جانتا ہے اور وہ حقیقت میں اسکے لئے بُرے ہوتے ہیں اور جن کو بُرا جانتا ہے۔ وہ خدائے علیم کے علم میں اسکے لئے اچھے ہیں۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ وَعَسٰٓی اَنْ تَکْرَهُوْا شَیْئًا وَّهُوَ خَیْرٌ لَّکُمْ[3] وَعَسٰٓی اَنْ تُحِبُّوْا شَیْئًا

---

[1] مجکو پکارو کہ پہونچوں میں تمہاری پکار کو [2] نہیں ہلتا کوئی ذرہ مگر ساتھ حکم اللہ کے ۱۲ [3] اور وہ شاید تمکو بُری لگے ایک چیز اور وہ بہتر ہو تم کو اور خوش لگے ایک چیز اور بُری ہو تم کو ۱۲ ۔

وَهُوَ شَرٌّ لَّكُمْ ۔ چنانچہ چلہ کشی بھی اصل اصول ہے۔ اسواسطے حضرات مشائخ قدس سرہم نے چلہ میں بیٹھنا اختیار کیا ہے اور اسناد اسکے آیہ کریمہ وَاِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰۤى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً[۱] اور آیہ وَوٰعَدْنَا مُوْسٰى ثَلٰثِيْنَ لَيْلَةً وَّاَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِيْقَاتُ رَبِّهٖۤ اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً[۲] سے استنباط فرمایا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السّلام نے بارشاد رب الارباب کوہ طور پر چلہ کھینچا اور اس چلہ کشی میں درگاہ الٰہی سے بہت کچھ نعمتیں ملیں۔ اس امر سے اتباع حضرت موسیٰ علیہ السّلام کا پایا جاتا ہے جو انبیاء علیہم السّلام کے طریقے پر چلے گا وہی راہ راست پائیگا انکی اطاعت عین ایمان ہے۔ حدیث قدسی میں وارد ہے کہ خَمَّرْتُ طِيْنَةَ اٰدَمَ بِيَدِيْ اَرْبَعِيْنَ صَبَاحًا[۳] اور رسول کریم فرماتے ہیں کہ مَنْ اَخْلَصَ لِلّٰهِ تَعَالٰى اَرْبَعِيْنَ صَبَاحًا ظَهَرَتْ لَهٗ يَنَابِيْعُ الْحِكْمَةِ مِنْ قَلْبِهٖ عَلٰى لِسَانِهٖ[۴]۔ آیات اور احادیث سے تعداد چالیس دن کی پائی جاتی ہے اور کتب تصوف میں گوشہ نشینی کے اکثر فوائد لکھے ہیں اور اس سے صدہا طرح کی کشود ظاہری اور باطنی ہوتی ہے۔ ہمارے ارباب طریقت نے جو اس کو اختیار کیا ہے ہزارہا فائدے اس سے حاصل ہوتے ہیں۔ جَزَاهُمُ اللّٰهُ فِى الدَّارَيْنِ خَيْرًا نافہم نقش مربع اور مثلث کو بدعت تصور کرتے ہیں یہ بھی خلاف استحسان ہے اس لئے کہ زمانہ سلف سے آج تک صدہا عارفین اور ہزارہا کاملین لکھتے آئے ہیں۔ بڑے بڑے علماء کا اس پر اتفاق ہے مَا رَاٰهُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَسَنًا فَهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ حَسَنٌ[۵]۔ اس کو مذموم سمجھنا دور از عقل ہے ع

بر رسولاں بلاغ باشد و بس وَمَا تَوْفِيْقِيْۤ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ **تنبیہ**۔ جان تو کہ عاملان نامدار اور مرشدان کامگار نے فرمایا ہے کہ جب کوئی عمل پڑھنے کا شائق ہو تو ضرور ان امورات کا دھیان رکھے اول یہ کہ اسمائے الٰہی اور اسکے سوگند دینے اور نام ہائے بنی آدم کو اسمائے باری تعالیٰ سے موافق کر کے معلوم کرے دوسرے یہ کہ بارھوں برجوں کی کیفیت اور ساتوں ستاروں کی حقیقت کو دریافت کرے تیسرے یہ کہ حساب ابجد اور استخراج طالع بنی آدم کو دیکھے۔ چوتھے یہ کہ شب و روز کی سعد و نحس ساعتوں کو دیکھ کر عمل شروع کرے تاکہ محنت ضائع نہ ہو جب دلخواہ کام ہو بخیر و خوبی انجام مرام ہو۔ اب سب کا انشاء اللہ تعالیٰ بالتفصیل آگے بیان ہوگا پس تبرکاً و تیمناً فقیر اسمائے الٰہی کے سوگند دینے کا ذکر کرتا ہے۔

---

[۱] اور جب وعدہ کیا موسیٰ سے ہم نے چالیس رات کا [۲] اور وعدہ ٹھہرایا ہم نے موسیٰ سے تیس رات کا اور پورا کیا انکو اور دس سے تب پوری ہوئی مدت تیرے رب کی چالیس رات میں [۳] خمیر کیا میں نے آدم کی مٹی کو اپنے ہاتھ سے چالیس دن میں [۴] جو کوئی خلوص کرے آپ کو خالصاً للہ بعد چالیس دن کے ظاہر ہونگے اس کیلئے چشمے حکمت کے اسکے دل سے اسکی زبان پر [۵] جو مومنین اچھا سمجھیں وہ اللہ کے نزدیک اچھا ہے ۱۲۔

فصل ۲۔ سوگند دینے کے بیان میں۔ عمل پڑھنے اور تعویذ لکھنے میں۔ اوّل نام خدائے تعالیٰ کو مددگار کرے اور اسی سے خواستگار اپنے کام کا ہو سرحرف اپنے نام اور اسم باری تعالیٰ کو موافق کرے مثلاً طالب احمد اور مطلوب ابراہیم ہے اسکے موافق اسم خدائے برتر یہ ہے جیسے اللّٰہُ اَحَدُ اَوّلُ وَ اٰخِرُ کو ملا کر سوگند دے پھر موکل حرف الف کہ اسرافیل ہے اس کو کہے یا اسرافیل محبت احمد در قلب ابراہیم ثابت گرداں اور موکلات برجوں اور ستاروں کی بھی سوگند دے اسطرح پر کہ یا فلاں موکل بحق یا اللّٰہ یا اَحَدُ یا اَوّلُ یا اٰخِرُ محبت فلاں بن فلاں در قلب فلاں بن فلاں ثابت گرداں اور اسی طرح سے قیاس کرے اگر نام مختلف ہیں تو دو نام ضم کرے۔

فصل ۳۔ اسم باری تعالیٰ اور نام بنی آدم کے امتزاج کے بیان میں۔ جس شخص کے سر اسم الف ہو جیسے کہ احمد و ابراہیم وغیرہ اسکے موافق اللّٰہ احد اول و آخر ہے۔ اسی طرح اور ناموں کو امتزاج کرلے اب بہ ترتیب حرف تہجی خدائے تعالیٰ کے نام لکھتا ہوں۔ ا یا اللّٰہُ یا اَحَدُ یَا اَوّل یا اٰخر۔ ب۔ یَا بَاسط یَا بَاطِن یا بَادِی یَا بَاعث۔ ت۔ یَا تَوّاب۔ ث یا ثابت۔ ج۔ یَا جَبّار یَا جَلِیلُ۔ ح۔ یَا حَیُّ۔ خ۔ یَا خالق یا خبیر۔ د۔ یَا دَیّان یا دائم۔ ذ۔ یا ذوالجلال والاکرام۔ ر۔ یَا رَبّ یا رشید یَا رَقِیبُ یَا رَزّاق یَا رحمٰن یَا رحیم۔ ز۔ یَا عزیز۔ س۔ یاسمیع یاسلام ش۔ یاشکور یاشہید ص۔ یاصمد یاصبور۔ ض۔ یاضار۔ ط یاطاہر۔ ظ یاظاہر ع یاعلیم یاعظیم غ۔ یاغفور یاغنی یاغفار۔ ف یافتاح۔ ق یاقادر یاقدیر یاقدیم یاقہار یاقیوم۔ ک یاکریم یاکافی یاکبیر۔ ل یالطیف۔ م یامومن یامہیمن یامتکبر یامعز۔ ن یانور یانافع۔ و یاواحد یاوہاب یاودود یاواحد۔ ھ یاھادی۔ ی یاحیّ۔ اگر حرف اوّل موافق نہ ہو تو حرف اخیر کو ملا دے جیسے کہ کسی شخص کا نام یحییٰ ہے تو یا حی کو ملا دے جس کام کے واسطے امتزاج کرے اسی کے موافق نام باری تعالیٰ کو لے جیسے ترقی رزق کے لئے یارزاق قِس علیٰ ھٰذا۔

## باب دوسرا اس میں دو فصلیں ہیں

فصل اوّل۔ برجوں کے بیان میں۔ بارہوں برجوں کے ناموں کو کسی شاعر نے نظم کیا ہے تاکہ طالب کو ان کے نام بآسانی یاد ہو جائیں۔ اور عندالضرورت کام آویں۔

| | | |
|---|---|---|
| ہے حمل نام برج اوّل کا | دوسرا ثور تیسرا جوزا | چوتھا سرطان پانچواں ہے اسد |
| ہے چھٹا برج سنبلہ بے کد | برج ہفتم کا نام ہے میزان | برج ہشتم کا نام عقرب جان |
| ہے نواں برج برج قوس یہاں | جدی ہے ان بروج میں دسواں | گیارھواں دلو بارھواں ہے حوت |
| | نہیں ان میں کسی کو جائے سکوت | |

فقیر عفی عنہ نے مفصل کیفیت بروج کی نقش سلیمانی (حصہ اوّل) میں لکھی ہے اور انکے حروف اور موکلات وغیرہ میں بڑا اختلاف ہے۔ اس فقیر نے اپنے استاد سے دو طرح کے پائے ایک کو نقش سلیمانی میں لکھا اور دوسرے کو اس کتاب میں درج کیا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم کیفیۃ الحال جاننا چاہئے کہ عاملوں کے نزدیک بارھوں برج تین قسم کے ہیں۔ اوّل۔ ثابت جس کی ہندی استھر ہے۔ دوم منقلب جس کو اہل ہند چر کہتے ہیں۔ سوم ذوجسدین یعنی دو سبھاؤ۔ جب آفتاب برج ثابت میں آوے عمل تسخیر اور فتوح وغیرہ کا پڑھے اور منقلب میں ہلاکی دشمن وغیرہ اور ذوجسدین میں دونوں کا پڑھنا مقرر ہے اور منقلب میں حُب کا عمل نہ پڑھے۔ اب بارھوں بُرجوں کی کیفیت نقشہ مندرج سے دریافت کرے نقشہ یہ ہے۔

## نقشہ بروج دوازدہ گانہ

| | | |
|---|---|---|
| حمل میکھ ماہ بیساکھ خانہ مریخ شرقی آتشی سرخ وبال زہرہ شرف آفتاب ہبوط زحل مذکر منقلب موکل تنکفیل حرف ا ع ل ی | ثور برکھ ماہ جیٹھ خانہ زہرہ جنوبی خاکی سفید وبال مریخ شرف قمر مؤنث ثابت موکل میکائیل حرف ا ب | جوزا متھن ماہ اساڑھ خانہ عطارد غربی بادی زرد وبال مشتری وشرف راس ہبوط ذنب مذکر ذوجسدین موکل کلکائیل حرف ق ک |
| سرطان کرک ماہ ساون خانہ قمر شمالی آبی سفید و بال زحل شرف مشتری ہبوط مریخ مؤنث منقلب موکل ہمواکیل حرف ع و | اسد سنگھ ماہ بھادوں خانہ شمس شرقی آتشی سرخ وبال زحل مذکر مذکر ثابت موکل اسرافیل حرف م | سنبلہ کنیاں ماہ کنوار خانہ عطارد جنوبی خاکی سبز وبال مشتری شرف عطارد ہبوط زہرہ مؤنث ذوجسدین موکل ہمواکیل حرف ب و |
| میزان تلا ماہ کاتک خانہ | عقرب برچھیک ماہ اگھن | قوس دھن ماہ پوس خانہ |

| | | |
|---|---|---|
| زہرہ غربی بادی سفید وبال مریخ شرف زحل ہبوط آفتاب مذکر منقلب مؤکل روماتیلؑ حرف رت ط | خانہ مریخ شمالی آبی سرخ وبال زہرہ ہبوط قمر مؤنث ثابت مؤکل لوماتیلؑ حرف ج ن ض روط | مشرق شرقی آتشی زردو بال عطارد شرف ذنب ہبوط راس مذکر ذو جسدین مؤکل عطرتیل حرف ف |
| جدی مکر ماہ ماگھ خانہ زحل جنوبی خاکی سیاہ وبال قمر شرف مریخ ہبوط مشتری مؤنث منقلب مؤکل کاکاتیل حرف خ غ | دلو کنبھ ماہ پھاگن خانہ زحل غربی بادی زرد وبال آفتاب مذکر ثابت مؤکل وردائیلؑ حرف ص س ش ث ک | حوت میں ماہ چیت خانہ مشتری شمالی آبی سُرخ وبال عطارد شرف زہرہ مؤنث ذو جسدین مؤکل تنکفیل حرف ح د |

فصل ا۔ طالع کے بیان میں۔ جس کسی کا طالع دریافت کرنا ہو اسکے نام کے عدد اور اس کی ماں کے نام کے عدد نکال کر جمع کرے پھر اس مجموع کو بارہ سے طرح دے اگر ایک باقی رہے حمل ہے اگر دو بچیں ثور ہے۔ اگر تین بچیں جوزا ہے اگر چار باقی رہیں سرطان ہے اگر پانچ باقی رہ جاویں تو اسد ہے اگر چھ بچیں سنبلہ ہے اگر سات رہیں میزان ہے اگر آٹھ باقی رہیں عقرب ہے اگر نو بچیں قوس ہے اگر دس بچیں جدی ہے اگر گیارہ بچیں دلو ہے اگر بارہ بچیں حوت ہے۔ مثال یہ ہے نام طالب محمود بن رحمت عدد اسکے سات سو چھیالیس ہیں جب بارہ سے طرح دو دو بچے طالع اسکا برج ثور ہے اسی طرح سے عدد مطلوب کے نام کے نکالے اگر برج عاشق آتشی ہے اور معشوق آبی درمیان آب و آتش کے مخالفت ہے دو تعویذ لکھے ایک تعویذ آتشی اور دوسرا آبی اور اگر طالع عاشق بادی اور طالع معشوق خاکی ہے اس صورت میں بھی دو تعویذ لکھے اور اگر طالع طالب آبی اور طالع مطلوب خاکی ہے اس میں موافقت ہے ایک تعویذ کافی ہے جیسا مزاج ہو اس کے موافق تعویذ لکھے آتشی کیلئے آتشی۔ اور آبی کیلئے آبی وقس علی ہذا۔ جان تو کہ جس شخص کا طالع حمل ہو اس کیلئے تعویذ محبت یکشنبہ یا سہ شنبہ کے دن اول وقت اور آخر روز عداوت وغیرہ کیلئے لکھے اور اگر طالع ثور ہے تو دوستی کے واسطے جمعہ کے دن صبح کی نماز کے وقت اور عداوت وغیرہ کے واسطے زوال کے وقت۔ اور اگر جوزا ہو تو حب کیلئے روز شنبہ کو آخر دن میں اور اگر سرطان ہو سازداری کے واسطے شنبہ کے دن بعد نماز صبح کے اور عداوت کے لئے روز چہار شنبہ زوال کے وقت۔ اگر سنبلہ ہے تو محبت کیلئے جمعہ کے دن صبح کو اور نماز جمعہ کے وقت

عداوت کیلئے اور اگر عقرب ہے تو دوستی کیلئے جمعہ کے دن اوّل وقت اور عداوت کیلئے آخر وقت اور اگر قوس ہے تو محبّت کیواسطے پنجشنبہ کے دن اور عداوت کیلئے روز دوشنبہ اگر میزان ہے تو دوستی کیلئے روز شنبہ اور عداوت کیلئے روز سہ شنبہ۔ اگر جدی ہے تو محبّت کے واسطے روز یکشنبہ طلوع آفتاب کے وقت اور عداوت کیلئے روز آدینہ۔ اگر دلو ہے تو دوستی کیواسطے روز جمعہ اور عداوت کیلئے روز یکشنبہ شام کے وقت اگر حوت ہے تو دوستی کیواسطے روز جمعہ وقت صبح اور عداوت کیواسطے روز شنبہ کو لکھے۔ عامل کو ان امور کا بھی دھیان رکھنا ضرور ہے۔

## باب تیسرا اس میں تین فصلیں ہیں

فصل اوّل۔ ستاروں کے بیان میں۔ جب تعویذ لکھے یا عمل پڑھے تو ستارے کو دیکھے کہ اس کی کیا خاصیت ہے اس کے موافق عمل کرے ورنہ لکھنا اور پڑھنا ضائع ہوگا۔ اور کیفیت ستاروں کی نقشہ ذیل سے دریافت کرے۔

| نام کواکب | زحل یعنی سنیچر | مشتری یعنی برہسپت | مریخ یعنی منگل | شمس یعنی سورج | زہرہ یعنی شکر | عطارد یعنی بدھ | قمر یعنی چاند |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر و مؤنث | مذکر | مذکر | مذکر | مذکر | مؤنث | خنثیٰ | مذکر یا مؤنث |
| رنگ | سیاہ | زرد | سُرخ | طلائی | سپید | فیروزی | سبز |
| مزاج | خاکی | آتشی | آتشی | آتشی | بادی | بادی | آبی |
| مقام | فلک ہفتم | فلک ششم | فلک پنجم | فلک چہارم | فلک سوم | فلک دوم | فلک اوّل |
| عامل | شنبہ | پنجشنبہ | سہ شنبہ | یکشنبہ | جمعہ | چہارشنبہ | دوشنبہ |
| موکل | شرفائیلؑ | روماثیلؑ | روماکیلؑ | ہمراکیلؑ | شرفائیلؑ | لوماثیلؑ | عطرائیلؑ |
| حروف | ابجد | ہوزح | طیکل | منسع | فصقر | شتثخ | ذضظغ |

فصل ۲۔ ستاروں کی ساعت کے بیان میں۔ جان تو کہ ہر ستارہ کی علٰحدہ علٰحدہ خاصیتیں ہیں کوئی سعد کوئی نحس کسی کی کچھ تاثیر ہے کسی کی کچھ۔ اور ہر ایک ستارہ ایک وقت کا حاکم ہوتا ہے اسلئے عاملوں نے ستاروں کی ساعت کا دیکھنا مقرر کیا ہے یعنی ساعت سعد و نحس دیکھ کر تعویذ لکھے تاکہ محنت برباد نہ ہو اور ساعت ہر ستارہ کی ایک گھنٹہ کی ہوتی ہے اور ابتدا ساعت کی سات بجے صبح سے مقرر کی ہے۔ اس نقشہ ساعت نامہ سے ستارہ حاکم وقت کو دریافت کرے پھر اس کے

موافق بخور جلاوے اور ہندسے جو درمیان میں لکھے ہیں ان سے دن اور رات کے انگریزی گھنٹے مراد ہیں

# ساعت نامہ

| زحل ۷ روز شنبہ | مشتری ۸ | مریخ ۹ | شمس ۱۰ | زہرہ ۱۱ | عطارد ۱۲ دوپہر | قمر ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زحل ۲ | مشتری ۳ | مریخ ۴ | شمس ۵ | زہرہ ۶ | عطارد ۷ | قمر ۸ |
| زحل ۹ | مشتری ۱۰ | مریخ ۱۱ | شمس ۱۲ | زہرہ شب ۱ | عطارد ۲ | قمر ۳ |
| زحل ۴ | مشتری ۵ | مریخ ۶ | شمس ۷ روز یکشنبہ | زہرہ ۸ | عطارد ۹ | قمر ۱۰ |
| زحل ۱۱ | مشتری ۱۲ | مریخ ۱ روز | شمس ۲ | زہرہ ۳ | عطارد ۴ | قمر ۵ |
| زحل ۶ | مشتری ۷ | مریخ ۸ | شمس ۹ | زہرہ ۱۰ | عطارد ۱۱ | قمر ۱۲ |
| زحل ۱ شب | مشتری ۲ | مریخ ۳ | شمس ۴ | زہرہ ۵ | عطارد ۶ | قمر ۷ روز دوشنبہ |
| زحل ۸ | مشتری ۹ | مریخ ۱۰ | شمس ۱۱ | زہرہ ۱۲ | عطارد ۱ روز | قمر ۲ |
| زحل ۳ | مشتری ۴ | مریخ ۵ | شمس ۶ شام | زہرہ ۷ | عطارد ۸ | قمر ۹ |
| زحل ۱۰ | مشتری ۱۱ | مریخ ۱۲ | شمس ۱ شب | زہرہ ۲ | عطارد ۳ | قمر ۴ |
| زحل ۵ | مشتری ۶ | مریخ ۷ روز سہ شنبہ | شمس ۸ | زہرہ ۹ | عطارد ۱۰ | قمر ۱۱ |
| زحل ۱۲ | مشتری ۱ روز | مریخ ۲ | شمس ۳ | زہرہ ۴ | عطارد ۵ | قمر ۶ شام |
| زحل ۷ | مشتری ۸ | مریخ ۹ | شمس ۱۰ | زہرہ ۱۱ | عطارد شب ۱۲ | قمر ۱ شب |
| زحل ۲ | مشتری ۳ | مریخ ۴ | شمس ۵ | زہرہ ۶ | عطارد ۷ چہارشنبہ | قمر ۸ |
| زحل ۹ | مشتری ۱۰ | مریخ ۱۱ | شمس ۱۲ | زہرہ ۱ روز | عطارد ۲ | قمر ۳ |
| زحل ۴ | مشتری ۵ | مریخ ۶ شام | شمس ۷ | زہرہ ۸ | عطارد ۹ | قمر ۱۰ |
| زحل ۱۱ | مشتری ۱۲ شب | مریخ ۱ شب | شمس ۲ | زہرہ ۳ | عطارد ۴ | قمر ۵ |
| زحل ۶ | مشتری ۷ روز پنجشنبہ | مریخ ۸ | شمس ۹ | زہرہ ۱۰ | عطارد ۱۱ | قمر ۱۲ روز |
| زحل ۱ روز | مشتری ۲ | مریخ ۳ | شمس ۴ | زہرہ ۵ | عطارد ۶ شام | قمر ۷ |
| زحل ۸ | مشتری ۹ | مریخ ۱۰ | شمس ۱ | زہرہ ۱۲ شب | عطارد ۱ شب | قمر ۲ |
| زحل ۳ | مشتری ۴ | مریخ ۵ | شمس ۶ | زہرہ ۷ روز جمعہ | عطارد ۸ | قمر ۹ |
| زحل ۱۰ | مشتری ۱۱ | مریخ ۱۲ روز | شمس ۱ روز | زہرہ ۲ | عطارد ۳ | قمر ۴ |
| زحل ۵ | مشتری ۶ شام | مریخ ۷ | شمس ۸ | زہرہ ۹ | عطارد ۱۰ | قمر ۱۱ |

| زحل ۱۲ شب | مشتری ۱۱ شب | مریخ ۲ | شمس ۳ | زہرہ ۴ | عطارد ۵ | قمر ۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|

فصل ۲۔ بخورات میں۔ طالب جب تعویذ لکھے تو جس ستارے کی ساعت میں لکھنے کا اتفاق ہو اسکے موافق بخور کرے۔ بخور دھونی کو کہتے ہیں اور بخورات ہر ستارے کے علٰحدہ علٰحدہ ہوتے ہیں اگر بخور اس ستارے کے موافق نہ ہوگا۔ فائدہ نہ ہوگا۔

| | |
|---|---|
| زحل | عود۔ لوبان۔ رال۔ قرنفل۔ |
| مشتری | مشک۔ جودانہ۔ کافور۔ صندل سُرخ۔ عود۔ شکر۔ |
| مریخ | لوبان۔ عود۔ رال۔ |
| شمس | دارچینی۔ عود۔ مشک۔ زعفران۔ |
| زہرہ | عود۔ عنبر۔ مشک۔ صندل سفید۔ کافور۔ اسپند۔ |
| عطارد | صندل سرخ۔ قرنفل۔ کافور۔ نمک سنگ۔ عود۔ |
| قمر | شہد۔ کافور۔ عود |

## باب چوتھا اس میں نو فصلیں ہیں

فصل اوّل۔ بیان اعداد ابجد میں۔ کسی شاعر نے اعداد ابجد کو نظم کیا ہے ؎ یگاں شمار ز ابجد حساب تا حطی ؛ چنانچہ از کلمن دہ دہ است تا سعفص ؛ ولیک از قرشت تا ضظغ بود صد صد ؛ دل از حساب جمل شد تمام مستخلص ۔ عامل کو حساب جمل کا سیکھنا بہت ضرور ہے۔ بغیر دریافت اعداد حروف تہجی کے کسی آیہ یا اسم کا نقش بھرنا غیر ممکن ہے۔ لہٰذا فقیر نے ایک نقشہ اعداد بہ ترتیب حروف آتشی و بادی و خاکی کے لکھ دیا ہے کہ ایک ہی جگہ دونوں معلوم ہو جائیں۔

### نقشۂ اعداد حروف تہجی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی | ا ۱ | ہ ۵ | ط ۹ | م ۴۰ | ف ۸۰ | ش ۳۰۰ | ذ ۷۰۰ |
| بادی | ب ۲ | و ۶ | ی ۱۰ | ن ۵۰ | ص ۹۰ | ت ۴۰۰ | ض ۸۰۰ |
| آبی | ج ۳ | ز ۷ | ک ۲۰ | س ۶۰ | ق ۱۰۰ | ث ۵۰۰ | ظ ۹۰۰ |
| خاکی | د ۴ | ح ۸ | ل ۳۰ | ع ۷۰ | ر ۲۰۰ | خ ۶۰۰ | غ ۱۰۰۰ |

فصل ۲۔ بیان مؤکلات حروف تہجی میں۔ عامل کو حروف تہجی کے مؤکلات کا حال معلوم کرنا

ضرور ہے۔ اور دیکھیے کہ اس اسم کے سرے پر کون حرف ہے اور اُس کی کیا خاصیت ہے اور اس کا
کون مؤکل ہے یہ امر بھی تعویذ لکھنے اور عمل پڑھنے میں بہت کار آمد ہے۔ ا۔ اسرافیلؑ۔ ب
جبرئیلؑ۔ ت۔ عزرائیلؑ۔ ث۔ میکائیلؑ۔ ج۔ کلکائیلؑ۔ ح۔ تنکفیلؑ۔ خ۔
مهکائیلؑ۔ د۔ دردائیلؑ۔ ذ۔ اھراکیلؑ۔ ر۔ امواکیلؑ۔ ز۔ شرفائیلؑ۔ س ھمواکیلؑ
ش۔ ھمرائیلؑ۔ ص۔ اعجائیل۔ ض۔ عطکائیلؑ۔ ط۔ اسمائیلؑ۔ ظ۔ لوزائیلؑ۔ ع۔
لومائیلؑ۔ غ۔ لوخائیلؑ۔ ف۔ سرحاکیلؑ۔ ق۔ عطرائیل۔ ک۔ حروزائیل۔ ل۔
طاطائیل۔ م۔ رُومائیلؑ۔ ن۔ حولائیلؑ۔ و۔ انتمائیلؑ۔ لا۔ دودائیل۔ ی۔ سراکیطائیلؑ
فصل ۳۔ حروف طلسم کے بیان میں۔ اکثر ناواقف طلسم کو لکھتے ہیں اور اسکے حروف سے واقف
نہیں ہوتے تو بالکل غلط اور بے قاعدہ لکھا جاتا ہے وہ بے فائدہ ہوتا ہے اس واسطے عامل
کو چاہیئے کہ حروف خط طلسم کو بھی سیکھے تو فائدہ ہوگا ہر چند کہ خط طلسم بہت اقسام کے ہیں۔
لیکن فقیر بخیال اختصار فقط دو تین طرح کے خط طلسم لکھتا ہے۔

حروف خط نسخ۔ ا ب ت ث ج ح خ د ذ ر ز س ش ص ض۔

حروف خط طلسم قسم اول۔ [illegible]

حروف خط طلسم قسم دوم۔ [illegible]

حروف خط طلسم قسم سوم۔ [illegible]

حروف خط نسخ۔ ط ظ ع غ ف ق ک ل م ن و لا ی ے

حروف خط طلسم قسم اول [illegible]

حروف خط طلسم قسم دوم [illegible]

حروف خط طلسم قسم سوم۔ [illegible] ۲۰۰ ۳۰۰

فصل ۴۔ اقسام تعویذات میں۔ جان تو کہ تعویذ چار قسم کا ہوتا ہے۔ آتشی۔ بادی۔ آبی۔ خاکی۔
تعویذ آتشی وہ ہے کہ کاغذ یا کورے سکورے یا ہرن کی جھلی پر لکھ کر آگ میں ڈالیں۔ واسطے محبت
اور حاضر ہونے غائب وغیرہ کے لکھا جاتا ہے۔ جب تعویذ آتشی لکھے تو منھ پورب کی جانب ہو اور
اپنے پاس آگ رکھ لے۔ اور بادی اسکو کہتے ہیں کہ لکھ کر درخت پر لٹکا دے کہ ہوا اسکو ہلا دے
اور جب لکھے تو اونچے مکان پر بیٹھا ہو جہاں بہت ہوا ہو اور پچھم کی طرف منھ ہو۔ محبت اور زبان
بندی کیلئے مفید ہے۔ اور آبی وہ ہے کہ تعویذ لکھ کر پانی میں ڈالیں اور اسکو دریا کے کنارے لکھے

اور منھ دشمن کی طرف ہو۔ یہ تعویذ واسطے خلاصی قیدی اور تسخیر اور کشادگی رزق اور زبان بندی وغیرہ کے اکثر لکھا جاتا ہے اور خاکی وہ ہے کہ زمین میں دفن کریں یا پرانی قبر میں ڈالیں۔ یہ تعویذ جب لکھے تو منھ اُتر کی طرف ہو تسخیر اور رہائی محبوس وغیرہ کیلئے لکھتے ہیں۔

فصل ۵۔ تعویذ کے آداب میں۔ جب تعویذ لکھنے کا ارادہ ہو اول غسل کرے تو بہتر ہے۔ ورنہ وضو تو ضرور ہے۔ پھر اپنے بدن میں خوشبو لگا کر تھوڑی خوشبو اپنے پاس رکھ لے اور درمیان میں کسی سے کلام نہ کرے اور ناپاک عورت اسکے پاس نہ آوے اور تعویذ کے سرے پر ۷۸۶ کہ عدد بسم اللہ کے ہیں ضرور لکھدے اور تعویذ محبت اور تسخیر جب لکھے تو کوئی میٹھی چیز منھ میں رکھ لے۔ اور تعویذ محبت حرام کیلئے ہرگز نہ لکھے اور جب حلال کیلئے لکھے تو منھ طرف خانۂ مطلوب کے کرے اور اسقدر تصور اسکا کرے کہ گویا سامنے کھڑا ہے۔ اور عداوت کا لکھے تو تلخ چیز منھ میں رکھ اور زبان بندی کا لکھے تو تھوڑا موم دانتوں میں دباوے اور آخر مہینے میں لکھے اور خواب بندی اور تیغ بندی کا لکھے تو سیاہی سے لکھے اور بعضے بزرگوں نے فرمایا ہے کہ جس کے واسطے تعویذ لکھے اسکے رنگ کو دیکھے اگر رنگ اسکا سرخ ہو تو تعویذ سرخی سے اور اگر رنگ زرد ہے تو تعویذ زعفران سے اور اگر سفید ہے تو کافور یا چونہ سے لکھے اور اگر رنگ سیاہ ہو تو تعویذ سیاہی سے پُر کرے۔ فتح القدیر شرح ہدایہ میں لکھا ہے کہ اگر کسی کے پاس تعویذ ہو اور اسکے اوپر غلاف ہو تو پاخانہ میں جانے کا مضائقہ نہیں اگر اسکو اُتار کر جاوے تو بہتر ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ اگر نگینہ پر کوئی دعا یا آیت کندہ ہو اور اُسپر موم یا کپڑا منڈھا ہو تو اسی قبیل سے ہے۔ اکثر کتب معتبرہ سے ثابت ہے کہ جس تعویذ یا عمل میں خدا کا نام نہ ہو اسکا لکھنا پڑھنا جائز نہیں جس کے معنی سمجھ میں آتے ہوں۔ اگر کوئی رقیہ حدیث شریف سے ثابت ہو اور معنی سمجھ میں نہ آویں تو پڑھنے کا کوئی مضائقہ نہیں۔ ورنہ باعث خرابی ایمان ہے جیسے عمل سفلی کا مسلمانوں کو پڑھنا باعث زوال ایمان ہے۔ خدائے تعالیٰ مسلمانوں کو نیک توفیق دے کہ جادو سحر کرکے اپنے ایمان کو ضائع نہ کریں۔ آیات قرآنی اور ارشادات مشائخ بس ہیں مزخرفات کی کیا ضرورت ہے۔ سوال۔ عمل پڑھنے اور تعویذ لکھنے پر جو اکثر لوگ کچھ لیتے ہیں اسکا لینا جائز ہے یا نہیں؟ جواب۔ جس شخص کی نیت میں فریب نہ ہو اسکو لینا جائز ہے اگر لینے والے کی نیت میں فریب ہو تو ہرگز نہیں جائز ہے۔ مثلاً تعویذ لکھنے سے تو واقف نہیں اگر کسی کتاب سے دیکھ کر بے سمجھے دو پیسے کے لالچ سے لکھ دیا اور چھو چھو کرکے تاگہ میں گرہ دیکر گنڈہ بنا دیا اور اٹھائی پیسے لے لئے۔ جب عمل پڑھنے کو مستعد ہوئے تو وضو کرکے تسبیح لے ایک ایک دانے کی جگہ چھ چھ دانے

گرانے لگے۔ خوب ہل ہل کر پڑھنے لگے اور یہ خیال ہے کہ مجکو لوگ عامل جانیں ایسے شخص کو لینا جائز نہیں۔ یہ فریب ہے اور اس قسم کا لینا حرام ہے۔ اللہ تعالیٰ فال گنڈے والوں کو ہدایت کرے کہ اپنی غذا حرام سے نہ کریں جس کی غذا حرام سے ہوگی اسکے تعویذ اور دعا میں کب اثر ہوگا۔

فصل ۶۔ نقش بھرنے کے بیان میں۔ قاعدہ پُر کرنے نقش مثلث کا یہ ہے کہ جس آیہ یا نقش کا بھرنا منظور ہو اس کے عدد نکالے مگر حروف مکتوبی کے اعداد لے اور ملفوظی کو چھوڑ دے جیسے لفظ حوا کہ مکتوبی میں ح واؤ الف اور ملفوظی چار ہیں۔ ح اور دو واؤ اور الف۔ پس حروف مکتوبی کے عدد پندرہ ہیں۔ بارہ طرح دینے سے تین باقی رہے اسکے تین حصے کرو ایک حصہ پہلے خانہ میں لکھے۔ پھر ایک ایک زیادہ کر کے ہر خانہ میں لکھتا جائے۔ اگر تقسیم برابر ہو تو فبہا۔ اگر کسر ایک عدد کی پڑے تو ساتویں خانہ میں بڑھا دے اور اگر دو کی پڑے چوتھے خانہ میں زیادہ کرے۔ اور سیر مثلث منسوب بہ قمر ہے وقفہ

**آتشی** [Hot Fire]

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

**بادی** [beginner windly]

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| | ۵ | ۱ |
| | ۳ | ۸ |

**آبی** [water]

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

**خاکی** [earthly]

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

جب مربع بھرنا ہو تو موافق قاعدہ مذکورہ کے عدد نکال کر اسمیں سے تیس کو طرح دے اور باقی چار پر تقسیم کرے اگر پوری تقسیم ہو جائے تو حاصل قسمت کو پہلے خانہ میں لکھے اور بعد اسکے ایک ایک بڑھاتا جائے اگر قسمت صحیح ہے تو بہتر اور اگر ایک کی پڑے تو تیرہویں خانہ میں بڑھا وے اور دو کی کسر پڑے تو نویں خانہ میں ایک عدد زیادہ کرے اور کسر تین کی پڑے تو پانچویں خانہ میں ایک عدد زیادہ کرے اور سیر مربع کی عطارد کی طرف منسوب ہے۔

وقفہ ۳۴ — مثال پہلی اسکی جو بعد تقسیم کے کچھ نہ بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

وقفہ ۳۴ مثال دوسری اسکی جو بعد تقسیم کے ایک بچے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱ | ۱ |
| ۱۳ یہ ۱۳ خانہ ہے | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۷ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۶ |

مثال تیسری اگر جب بعد تقسیم کے دو بچیں:

وقف ۳۶

| ۸ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | ۱۰ یہ ۹ خانہ کر | ۶ |
| ۱۱ | ۵ | ۴ | ۱۶ |

مثال چوتھی اگر کہ بعد تقسیم کے تین بچیں:

وقف ۳۷

| ۱۹ | ۱۲ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۲ | ۸ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۷ | ۱۰ | ۷ |
| ۱۱ | ۶ یہ ۵ خانہ ہے | ۴ | ۱۶ |

نقش مخمس میں جن اعداد کو بھرنا منظور ہو ان سے ساٹھ کو گرا دے اور پانچ پر تقسیم کرے ایک حصّہ کو پہلے خانہ میں لکھے پھر بڑھاتا جاوے یہاں تک کہ نقش پورا ہو جائے اور اگر کسر پڑے تو ایک عدد کی کسر کو اکیسویں خانہ میں اور دو کو سولھویں خانہ میں اور تین کو گیارہویں میں اور کسر کو پانچویں میں بڑھاوے۔ یہ مخمس منسوب بہ زہرہ ہے۔

مثال پہلی اگر جو بعد تقسیم کے کچھ نہ بچے

وقف

| ۱۹ | ۲۵ | ۱ | ۷ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ |
| ۱۵ | ۱۶ | ۲۲ | ۳ | ۹ |
| ۲۳ | ۴ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۴ | ۵ |

مثال دوسری اگر جو بعد تقسیم کے ایک بچے

وقف ۶۶

| ۱۹ | ۲۶ | ۱ | ۷ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۲ یہ ۲۱ خانہ کر |
| ۱۵ | ۱۶ | ۲۳ | ۳ | ۹ |
| ۲۴ | ۴ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۸ | ۲۵ | ۵ |

مثال تیسری اگر جو بعد تقسیم کے دو بچیں

وقف ۶۷

| ۲۰ | ۲۶ | ۱ | ۷ | ۱۳ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۸ | ۱۴ | ۲۱ | ۲۳ |
| ۱۵ | ۱۷ یہ ۱۶ خانہ ہے | ۲۳ | ۳ | ۹ |
| ۲۴ | ۴ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۶ | ۱۲ | ۱۹ | ۲۵ | ۵ |

مثال چوتھی اگر جو بعد تقسیم کے تین بچیں

وقف ۶۸

| ۲۰ | ۲۶ | ۱ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۸ | ۱۵ | ۲۱ | ۲۲ |
| ۱۶ | ۱۷ | ۲۳ | ۳ | ۹ |
| ۲۴ | ۴ | ۱۰ | ۱۲ یہ ۱۱ خانہ کر | ۱۸ |
| ۶ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۵ |

نقش بھرنے کے تین قاعدے لکھ دیئے ایک مثلث دوسرا مربع تیسرا مخمس اور ہر ایک کو چار چار طرح پر لکھ دیا تاکہ ناظرین رسالہ ہٰذا کے بآسانی فہم میں آجائے اور نقش مسدس وغیرہ

کو بخوف طول نہیں لکھا۔

فصل ۷۔ فالنامہ کے بیان میں۔ روایت ہے کہ جب کسی کو مشکل پیش آوے اور متردد ہو کہ اس امر میں کیا کرنا چاہیے نظر بخدا کر کے اس طریقے پر فال دیکھے کہ سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص و آیۃ الکرسی مع اول و آخر درود شریف پڑھ کر کلمے کی انگلی کو اسمائے شریف حضرات انبیاء علیہم السلام پر رکھ کر دیکھے کہ اس امر میں کیا ہوگا اس شخص کے حق میں جو بہتر ہوگا وہی معلوم ہو جاوے گا اور اسمائے حضرات انبیاء علیہم السلام نقشۂ ذیل میں درج ہیں۔

| حضرت آدمؑ | حضرت شیثؑ | حضرت ادریسؑ | حضرت صالحؑ | حضرت ابراھیمؑ |
|---|---|---|---|---|
| حضرت اسمٰعیلؑ | حضرت یعقوبؑ | حضرت یوسفؑ | حضرت شعیبؑ | حضرت ایوبؑ |
| حضرت خضرؑ | حضرت داؤدؑ | حضرت سلیمانؑ | حضرت عیسیٰؑ | حضرت محمد مصطفیٰؐ |

فال حضرت آدم علیہ السلام۔ اے خداوند فال تجکو ایسے کام پیش آویں کہ خوش ہو جاوے اور سب تیرے مطیع ہوں فتوح غیب سے ہو۔ فال حضرت شیث علیہ السلام۔ اے خداوند فال جو کوئی تیرا دشمن ہوا سپر تو فتحیاب ہو مگر چند روز صبر کر اگر سفر کا ارادہ ہو تو چند روز بعد جانے پر آمادہ ہو ابھی طالع میں نحوست ہے۔ فال حضرت ادریس علیہ السلام۔ اے صاحب فال اگر تجھ کو کچھ رنج ہو تو شاد ہو۔ اگر نکاح کی خواہش ہے تو عورت اچھی ملے فرزند نرینہ پیدا ہو اور اگر سفر کا ارادہ ہے سفر کر مبارک ہوگا۔ اور جو کچھ مراد ہوگی خدائے تعالیٰ برلائیگا۔ فال حضرت صالح علیہ السلام۔ اے خداوند فال اگر تجھ کو رنج ہے تو راحت ملے اگر تیرا کوئی بیمار ہے تو شفا پاوے اگر تیرا کوئی غائب ہو حاضر ہو۔ فال حضرت ابراھیم علیہ السلام۔ اے خداوند فال جو نیت تیری ہو مطلب برآوے اور کچھ خوشی دیکھے صدقہ دیا کر۔ فال حضرت اسمٰعیل علیہ السلام۔ اے خداوند فال جو مشکل ہے حل ہو اور ضرور کلفت دور ہو حاصل سرور ہو۔ ایک مینڈھا ذبح کر کے گوشت اسکا محتاجوں کو دیدے۔ فال حضرت یعقوب علیہ السلام۔ اے خداوند فال تیرے اوپر کچھ رنج اور محنت پہونچی ہے لیکن چند روز صبر کر اپنے اوپر جبر کر بعد چندے خوشی ہوگی اگر تیرا عزیز غائب ہے حاضر ہوگا بجھ سے ملیگا۔ فال حضرت یوسف علیہ السلام۔ اے خداوند فال۔ کچھ رنج تجھ کو پہونچے گا بعد چندے تجکو خوشی ہوگی۔ دشمنان مقہور اور دوستان مسرور ہونگے۔ فال حضرت شعیب علیہ السلام۔ اے خداوند فال اگر تجھ کو خواہش نکاح ہے تو زن جمیلہ ملے اور فرزند نیک پیدا ہو اور جس چیز کو تیرا جی چاہے خدا چاہے تو وہ مل جائے گی اور جو کام کری اسکا اچھا انجام ہو۔ فال

حضرت ایوب علیہ السلام۔ اے خداوند فال بعد تھوڑے دنوں کے تجھ کو رنج پہونچے گا اگر صبر کریگا تو غم بہت جلد دُور ہو گا اور اگر کوئی غائب ہے تو آویگا۔ فال حضرت خضر علیہ السلام۔ ای خداوند فال خدائے تعالیٰ تجھ کو مال اور فرزند عطا فرمائے اور تیری کھیتی اور باغ میں پیداوار اچھی ہو اور کچھ محتاجوں کو دیا کر۔ فال حضرت داؤد علیہ السلام۔ اے خداوند فال تجھ کو غیب سے روزی ملے حلال تیرے مال سے مالامال ہو جاوے اور جب کوئی سخت کام پیش آوے تو حل ہو جاوے کچھ غم نہ کر خدا کو یاد کر۔ فال حضرت سلیمان علیہ السلام۔ اے خداوند فال یہ فال تیری مبارک ہے سب کام تیرے برآویں دشمن پامال ہو جائیں۔ فال حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔ اے خداوند فال تجھ کو بشارت ہے کہ مراد تیری برآوے دین اور دُنیا کی نعمت ملے مگر تجھ کو رنج پہونچے گا صدقہ دیا کر رنج دُور ہو گا۔ فال حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔ اے خداوند فال۔ یہ فال بہت ہی نیک ہے تو محبوب خلائق ہو گا خوشی سے گذرے لوگ تیری اطاعت کریں تیرے ساتھ نیکی سے پیش آویں اور سب کے ساتھ تو نیکی کر تیرا انجام اچھا ہو گا دین اور دنیا میں نیک نام ہو گا۔

فصل ۸۔ استخارہ کے بیان میں۔ جب کوئی مشکل پیش آوے تو استخارہ کرنا مسنون ہے۔ بہتر یہی ہے کہ جو طریقے استخارہ کے حدیث شریف اور اقوال مشائخ سے ثابت ہوئے ہیں اسی کے موافق کرے حدیث کی کتابوں میں وارد ہے جب استخارہ کرنا منظور ہو تو وضو کر کے دوگانہ نفل پڑھے۔ رکعت اولیٰ میں بعد الحمد کے سورہ کافرون اور رکعت ثانیہ میں قل ھو اللہ پڑھ کر سلام پھیرے پھر درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَقَدِّرْہُ وَیَسِّرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّہٗ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَدُنْیَایَ اَوْ عَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ رَضِّنِیْ بِہٖ۔ اسکے پڑھنے سے جو امر اُسکے حق میں اچھا ہو گا وہ اُسکے دل میں آویگا اور بجائے اِنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ کے اپنا مطلب بیان کرے اور بعض مشائخ سے منقول ہے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات سو چھیاسی بار پڑھ کر بعدہٗ چار رکعت بہ نیت استخارہ پڑھے۔ رکعت اول میں بعد فاتحہ کے سورۂ والشمس دوسری میں واللیل تیسری میں والضحیٰ چوتھی میں الم نشرح ہر ایک کو سات سات بار پڑھے اور بعد فراغ کے رو بجانب قبلہ ہو کر بستر طاہر پر سورہے خواب میں معلوم ہو جائیگا۔ سات شب تک یہ عمل کرے۔ اور طریقہ استخارہ کا یہ بھی ہے کہ

چہار شنبہ و پنجشنبہ و جمعہ کی شب کو بعد نماز عشا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو بار اور الم نشرح ستر بار مع بسم اللہ پڑھ کر اپنے سینہ پر دم کرے اور کہے الٰہی جو کچھ میرے حق میں بہتر ہو مجھے خواب میں دکھلا دے اسکے بعد سو مرتبہ درود پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔ اور ایک طریقہ جو مشائخ سے مروی ہے وہ یہ کہ دو رکعت نماز بہ نیت استخارہ پڑھے بعد سلام کے گیارہ بار سورۂ فاتحہ اور گیارہ بار سورۂ اخلاص اور گیارہ بار سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اور گیارہ بار شیخ عبد القادر اغثنی پڑھ کر پھر دو رکعت نماز نفل کی نیت باندھے سورۂ فاتحہ کو نستعین تک پڑھ کر اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ کو آنکھ بند کر کے یہاں تک بکرات و مرات پڑھے کہ منھ اسکا کسی جانب کو پھر جاوے اسکے بعد ابتدائے سورۂ فاتحہ کو پڑھ کر گیارہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کے رکعت اول تمام کرے۔ پھر اسی طریقہ سے دوسری رکعت پڑھ کے سلام پھیرے اگر منھ داہنی طرف پھر جائے تو بہتر ہے اور اگر بائیں جانب پھرے تو بدتر ہے۔

فصل ۹۔ عقد انامل کے بیان میں۔ ہر مسلمان کو مناسب ہے اور خصوص جو وظیفہ اور عمل پڑھنے کا شوق رکھتا ہو اسکو واجب ہے کہ طریقہ عقد انامل کو ضرور سیکھے کہ جب کبھی تسبیح پاس نہیں ہوتی تو وظیفہ پڑھنے کا محتاج ہو جاتا ہے اور بغیر اسکے شمار کرنا دشوار ہو جاتا ہے اسلئے فقیر عفی عنہ اس رسالہ میں طریقہ عقد انامل کا لکھتا ہے کہ عامل تسبیح کا پابند نہ ہو جب چاہے انگلیوں پر لاکھوں کا شمار کر لے۔ اسکا طریقہ حضرت مولانا رفیع الدین دہلویؒ نے اپنے رسالہ میں جو لکھا ہے اسکا خلاصہ یہ ہے کہ عقد انامل لغت میں انگلیوں کے سر باندھنے کو کہتے ہیں اور شرع میں ایک طریقہ ہے جو گنتی مسنون کا کہ جو شکلیں کھولنے اور باندھنے ہاتھ کے انگلیوں سے حاصل ہوتی ہیں اس سے اسمائے اعداد لحاظ کئے جاتے ہیں۔ تسبیح پڑھنے والا ایک کیلئے داہنے ہاتھ ہتھیلی میں چھنگلیا کا سر رکھے اور دو کیلئے اسکے پاس والی اسی طرح اسکے پاس رکھے اور تین کے واسطے بیچ کی انگلی اسی وضع پر اور سر انگلیوں کے اپنی جڑ کے نکے پاس رہیں اور چار کیلئے چھوٹی انگلی کھڑی کرے اور پانچ کے لئے اسکے پاس والی اور چھ کے واسطے صرف چھنگلیا کے پاس والی انگلی بند کرے اسی طرح پر سر اس کا ہتھیلی کے بیچ کی لکیر بھر رہے اور چھنگلیا اور بیچ کی انگلی کھڑی کرے* اور آٹھ کیواسطے اس کے پاس کی انگلی اسی طرح بند کرے اور نو کے واسطے بیچ کی انگلی اسی وضع پر اور ان تینوں گنتیوں میں سر تینوں انگلیوں کا پہونچے کی طرف مائل رہے اور دس کیلئے سر کلمہ کی انگلی کا انگوٹھے کی پہلی پور کے جوڑ پر رکھے کہ شکل گول حلقہ کی بن جاتے سب انگلیوں کو کھولدے اور بیس کیلئے سارا ناخن انگوٹھے

* اور سات کے لئے صرف چھنگلیا کا سر ہتھیلی کے بیچ کی طرف اس کی جڑ سے ملا ہوا اور باقی انگلیاں کھڑی کرے

کا گھائی میں رکھے جو کلمہ اور بیچ کی اُنگلی کے بیچ میں ہے اور تیس کیلئے سرانگوٹھے کا کلمہ کی اُنگلی کے سر پر اور چالیس کے واسطے سرانگوٹھے کا کلمہ کی انگلی کے نیچے والی گرہ کی پیٹھ پر اور پچاس کیواسطے سارا انگوٹھا ٹیڑھا کرکے سراسکا لکیر پر جو ہتھیلی کے کنارے اور کلمہ کی اُنگلی اور انگوٹھے کے بیچ میں ہے کلمہ کی انگلی کھڑی کرے اور انگوٹھا سارا ٹیڑھا کرکے محاذی کلمہ کی انگلی کے اس لکیر پر رکھے اور ساٹھ کیواسطے انگوٹھا ٹیڑھا کرکے اسکے ناخن کی پیٹھ کلمہ کی اُنگلی کی دوسری لکیر کی پیٹھ پر رکھے اور ستر کیلئے انگوٹھے کھڑے کے ناخن کا کنارہ پیٹھ پر پہلی یا دوسری لکیر کلمہ کی اُنگلی کے رکھے یعنی انگوٹھے کے ناخن کی پیٹھ کھلی رہے اور اسی کے واسطے سر کلمہ کی انگلی کا انگوٹھا کھڑا کرکے اسکے سرے کے جوڑ کی پیٹھ پر رکھے اور نوّے کیلئے کلمہ کی اُنگلی کے ناخن کا سر اور دوسرے جوڑ پر انگوٹھے کے رکھے جیسے دس کیلئے انگوٹھے کیلئے پہلی پور کے جوڑ پر رکھا تھا اور جو ہم نے نوّے تک شکلیں بتائیں داہنے ہاتھ کی تھیں اور اسی طرح سے صورتیں بائیں ہاتھ میں بھی ہیں مگر اتنا فرق ہے کہ اکائیاں داہنے ہاتھ کی سیکڑے ہیں۔ بائیں ہاتھ کے اب عاقل باقی اعداد کو اسی پر قیاس کرے اس رسالہ مختصر میں طول کی گنجائش نہیں ہے۔

## باب پانچواں۔ عملیات اور تعویذات میں۔ اس میں بیس ۲۰ فصلیں ہیں

1 فصل اوّل۔ قضائے حاجات میں۔ جب کسی شخص کو کوئی حاجت پیش آوے تو نوچندی جمعرات کے دن روزہ رکھے اور چھوارے سے افطار کرے نماز مغرب پڑھ کر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھے پھر بعد ختم کے نماز عشاء پڑھ کر بسم اللہ پڑھتے پڑھتے سورہے صبح کو بعد نماز صبح کے بقدر مذکور پڑھے اور بسم اللہ لکھ کر اپنے بازو پر باندھے اللہ تعالیٰ اسکی حاجتیں بر لائیگا اور عزیز خلائق ہوگا۔ ایضاً شب جمعہ کو بعد عشاء کے چار رکعت پڑھے اور نیت میں لفظ نماز 2 قضائے حاجت کہے اور رکعت اوّل میں بعد سورہ فاتحہ کے لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ سو مرتبہ۔ دوسری میں رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ سو مرتبہ۔ تیسری مرتبہ میں وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ سو مرتبہ۔ چوتھی میں حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ سو مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے۔ رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ سو بار پڑھے پھر خدا سے دعا مانگے اللہ تعالیٰ اسکی حاجتیں بر لاویگا۔ ایضاً۔ واسطے برآمد جمیع حاجات دینی و دنیوی بعد نماز صبح قبلہ رو بیٹھ کر سو بار درود پڑھ کر 3

اَلْمَلِكِ الْحَقِّ الْمُبِيْنِ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِيْلِ اِلٰى رَبِّي الْجَلِيْلِ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ

ایضاً۔ ختم قادریہ اکثر پیران طریقت سے برآمد مطلب کے منقول ہے عروج ماہ میں جمعرات کے دن شروع کرے پھر تین روز تک پڑھے اس طریقہ سے کہ سورۃ فاتحہ مع تسمیہ اور کلمہ تمجید یعنی سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اور درود اور سورۃ اخلاص ہر ایک ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر فاتحہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور پیران پیر کا دیکر تقسیم کرے۔ ایضاً۔ ختم غوثیہ پہلے دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں قل ہو اللہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر سلام پھیرے پھر ایک سو گیارہ بار یہ درود اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ اور گیارہ سو گیارہ بار یا شیخ عبد القادر جیلانی شیئاً للہ۔ بعدہٗ ایک سو گیارہ بار درود مذکور پڑھ کر شیرینی پر فاتحہ حضرت پیران پیر کا دیکر تقسیم کرے۔ ایضاً۔ صلوٰۃ فاطمہ رضی اللہ عنہا منقول ہے کہ برآمد حاجت کیلئے دو رکعت نماز پڑھے اس نیت سے نَوَيْتُ اَنْ اُسَبِّحَ تَسْبِيْحَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ بِنْتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِغَدِيَةِ اِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى مُتَوَجِّهًا اِلٰى جِهَةِ الْكَعْبَةِ الشَّرِيْفَةِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ ہر رکعت میں تین بار سورۃ اخلاص اور بعد سلام کے تین بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ اور تینتیس بار سُبْحَانَ اللّٰهِ اور تینتیس بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ اور چونتیس بار اَللّٰهُ اَكْبَرُ کہے اور سجدہ میں سو بار یَا مَوْلَاتِيْ وَمَوْلٰى فَاطِمَةَ اَغِثْنِيْ اور داہنا گلہ مصلے پر پھر بایاں گلہ رکھ کر سو سو بار یہی کہے بعدہٗ ہاتھ اٹھا کر خدا سے دعا کرے حاجت برآویگی۔ ایضاً۔ جب نماز عشا پڑھ چکے کسی سے کلام نہ کرے بصدق دل اوّل و آخر درود شریف اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مَعْدِنِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ گیارہ گیارہ بار پڑھ کر اس رباعی کو پڑھے۔ رباعی۔ اے معدن لطف وجود و احسان مددے ٭ قطب الاقطاب پیر پیراں مددے ٭ کشتی بدر تو مستغیث آمدہ است ٭ غوث الثقلین شاہ جیلاں مددے۔ اور ہر مرتبہ رباعی کے یا شیخ عبد القادر شیئاً للہ کہے بہت جلد مطلب برآوے

ایضاً۔ طریق ختم سورۃ فاتحہ خزائن جلالی میں لکھا ہے کہ اگر کوئی شخص بلا میں مبتلا ہو یا اسکا کوئی عزیز یا دوست بیمار ہو اور اطبار اسکے علاج سے عاجز ہوں سورۃ فاتحہ پڑھے بیمار بہت جلد شفا پاوے جمعہ کے روز صبح کی نماز سے پیشتر پڑھنے کو بیٹھے اسطرح پر بسم اللہ کہے کہ رحیم کی میم الحمد کے لام کے ساتھ مل جائے یعنی الحمد زبان سے نکلے اول روز الحمد باسٹھ بار دوسرے روز باون مرتبہ تیسرے روز بیالیس بار چوتھے روز بتیس مرتبہ پانچویں روز بائیس مرتبہ چھٹے روز بارہ مرتبہ ساتویں روز سات بار پڑھے۔ ایضاً۔ ترکیب زکوٰۃ سورۃ یٰس شریف، اول ترک حیوانات جلالی و جمالی کرے ان

تینوں طریقوں سے جس طریقے کو چاہے شروع کرے۔ طریقہ اول یہ ہے کہ جمعرات کے دن عروج ماہ میں بعد نماز مغرب کے ایک بار پڑھے اور دوسرے روز اسی وقت دو بار اسی طرح سے ہر روز ایک ایک بار بڑھاتا جاوے یہاں تک کہ چالیسویں روز چالیس بار یٰسین شریف پڑھے۔ پھر ایک ایک کم کرتا جاوے یہاں تک کہ دوسرے چلّہ کے آخر میں ایک بار رہ جاوے بعدہٗ ہر روز بلاناغہ ایک بار پڑھا کرے جس کام کیواسطے پڑھے گا مطلب حاصل ہوگا۔ دوسرا طریق یہ ہے کہ جب کوئی مہم پیش آوے ایک یا تین آدمی یٰسین اکٹھے بار پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور احتیاط گوشت اور پیاز اور لہسن وغیرہ سے ضرور کریں اور ایک ہی جلسہ میں پڑھیں اور اگر لب دریا بیٹھ کر پڑھیں تو بہت اچھا ہے ورنہ ایک طشت اپنے پاس پانی کا رکھ لیں اور خیال کریں کہ اس مقام پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف رکھتے ہیں۔ اور تیسرا طریقہ یہ ہے کہ سورۂ یٰسین شروع کرے اور جب مبین پر پہونچے تو پھر شروع سے پڑھے اسی طرح ساتویں مبین پر ختم کرے لیکن اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھے مجرب ہے۔ **ایضاً**۔ طریق ختم سورۂ فتح مشائخ رحمہم اللہ سے منقول ہے کہ جب کوئی مشکل پیش آوے تو ہفتہ کے روز سے ختم سورۂ مذکور شروع کرے ہفتہ سے جمعرات تک ہر روز پانچ پانچ مرتبہ پڑھا کرے اور جمعہ کے دن گیارہ مرتبہ پڑھے اور بعد ختم کے سورۂ نصر اور یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ يَا مَنْ اِذَا تَضَايَقَتِ الْاُمُوْرُ تَفْتَحُ بِهَا بَابًا لَّا يَصِلُ اِلَيْهِ الْاَوْهَامُ ضَاقَتْ عَلَيَّ اُمُوْرِيْ فَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّافْتَحْ لِيْ بَابًا لَّا يَصِلُ اِلَيْهِ وَهْمِيْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَبِالْاِجَابَةِ جَدِيْرٌ۔ **ایضاً**۔ طریق ختم سورۂ واقعہ واسطے جمیع حاجات ومہمات اور ترقی رزق اس طریق سے سورۂ مذکور پڑھے کہ عصر کے وقت چہارشنبہ کے دن غسل کرکے اول وقت نماز عصر کی پڑھ کے دوزانو ہو کر بیٹھے اور سورۂ واقعہ ایک بار پڑھے اور دوسرے روز دو مرتبہ اور تیسرے روز تین مرتبہ اسی طرح روز بڑھاتا جائے یہاں تک کہ چالیسویں روز چالیس بار اسی طرح پڑھے کہ مغرب تک ختم ہو جائے اور ممکن نہ ہو تو قبل نماز عصر کے پڑھے جب عصر کا وقت آوے تو نماز پڑھ کر پھر بڑھے مجرب ہے۔ **ایضاً**۔ طریق ختم سورۂ مزمل جب ختم سورۂ مذکور پڑھنا منظور ہو اس سے تین چار روز پیشتر ترک حیوانات جلالی وجمالی کرے پھر جس دن پڑھنا ہو اس دن نماز فجر کے وقت غسل کرے دو رکعت نماز نفل پڑھ کے اسکا ثواب روح پُرفتوح حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بخشے اور سورۂ مزمل گیارہ مرتبہ پڑھے پھر دس دس بار ہر روز بلاناغہ دس

روز تک پڑھا کرے جس مطلب کے واسطے پڑھے گا بہت جلد ہوگا مجرّب ہے اور اس طریقہ سے زکوٰۃ بھی ادا ہو جاتی ہے اور بہت سہل طریقہ ہے مگر بعد ختم اس ختم کے نماز فجر کے بعد ایک دفعہ سورۃ مذکور پڑھا کرے تو کسی چیز کا محتاج نہ رہے گا۔ ایضًا۔ اس نقش بسم اللہ کو جو کوئی مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھے گا کسی امر کا محتاج نہ رہے گا اگر چالیس دن تک سات سو چھیاسی نقش لکھ کر آٹے کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے گا جو مشکل ہوگی آسان ہوگی اور جس کام کا قصد کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو سہل کر دے گا اور وہ شخص عزیز خلائق ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرحیم | ۱۱ الرحمٰن | ۱۴ اللہ | ۱ بسم |
| ۱۳ بسم | ۲ اللہ | ۷ الرحمٰن | ۱۲ الرحیم |
| ۳ الرحمٰن | ۱۶ الرحیم | ۹ بسم | ۶ اللہ |
| ۱۰ اللہ | ۵ بسم | ۴ الرحیم | ۱۵ الرحمٰن |

ایضًا۔ اگر کوئی اس نقش کو چالیس روز تک آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیگا جو مشکل ہوگی آسان ہوگی۔

ایضًا۔ جو کوئی شخص دعا سیفی کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا خدائے تعالیٰ اسکی حاجتیں دنیا اور دین کی بر لاوے گا۔ اس کی خاصیت بہت ہیں لیکن چند خاصیتیں لکھتا ہوں۔ اوّل جس کے پاس یہ تعویذ ہوگا اسکو کوئی مشکل پیش نہ آویگی اور خدا نخواستہ اگر کسی رنج میں مبتلا ہوگا تو بہت جلد چھٹکارا ملیگا۔ دوسرے یہ کہ عزیز خلائق ہوگا حاکم ظالم یا اسکا کوئی عدو مسخر ہو جائیگا۔ تیسرے اگر کوئی شخص بیمار ہو جسمی آزار ہو اسکے گلے میں باندھے بیماری دفع ہو۔ چوتھے یہ کہ جس کسی کو آسیب کا خلل ہو سات روز تک لکھ کے گھول کر پلاوے آسیب دور ہو جاوے۔ پانچویں جسکو نظر بد یا سحر کا گمان ہو اسکے گلے میں ڈالے نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶۱۸ | ۱۶۵۶۲۱ | ۱۶۵۶۲۵ | ۱۶۵۶۱۱ |
| ۱۶۵۶۲۴ | ۱۶۵۶۱۲ | ۱۶۴۶۱۷ | ۱۶۵۶۲۲ |
| ۱۶۵۶۱۳ | ۱۶۵۶۲۷ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۱۶ |
| ۱۶۵۶۲۰ | ۱۶۵۶۱۵ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۲۶ |

ایضًا۔ جب کسی کو کوئی حاجت پیش آوے نقش متبرک چہل و یک اسم کو لکھ کے اپنے پاس رکھیں۔ سب مشکلیں آسان ہوں۔ نقش مکرم یہ ہے.........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۳۸۱ | ۲۴۳۸۴ | ۲۴۳۸۷ | ۲۴۳۷۴ |
| ۲۴۳۸۶ | ۲۴۳۷۵ | ۲۴۳۸۰ | ۲۴۳۸۵ |
| ۲۴۳۷۶ | ۲۴۳۸۹ | ۲۴۳۸۲ | ۲۴۳۷۹ |
| ۲۴۳۸۳ | ۲۴۳۷۸ | ۲۴۳۷۷ | ۲۴۳۸۸ |

ایضًا۔ جو کوئی شخص اس نقش کو جس کام کے

واسطے لکھے گا وہ کام برآویگا۔ اگر اپنے بازو پر باندھے گا کسی آفت میں نہ پھنسے گا۔ اگر تنگدست ہو گا رزاق مطلق روزی غیب سے دیگا کبھی محتاج نہ رہے گا صاحب توقیر ہو دشمن اُسکا دوست ہو اگر بیمار کے بازو پر باندھے یا گھول کر پلاوے مریض شفا پاوے مرض دُور ہو جاوے اگر حاکم ظالم سے ڈرتا ہو تو اپنی ٹوپی یا پگڑی میں رکھ کر اسکے سامنے جاوے وہ اسپر مہربان ہو جاوے اور اس نقش کی بہت سی خاصیتیں ہیں۔ اسں مختصر میں گنجائش نہیں۔ نقش مکرم یہ ہے ......

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳ | ۹۲ | [illegible] ۳۲۹ | الرحیم ۲۸۹ |
| ۳۲ | [illegible] | ۱۰۲ | ودود ۲۵ |
| ۹۲ | ۸۸ | [illegible] | ۱۰۳ |
| [illegible] | ۱۵ | ۲۸۶ | ودود ۲۲۸ |

ایضاً۔ اس نقش معظم کو چوبیس روز تک چوبیس نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے برآمد حاجت کیلئے بہت مفید ہے نقش یہ ہے ........

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۴ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۳ | ۵ | ۱۰ |

ایضاً۔ اس نقش کی بہت خاصیتیں ہیں جس اَمر کے لئے اپنے پاس رکھے گا بہت جلد فائدہ دیکھے گا جس کو تنگ دستی ہو وہ فراغت زر سے مالا مال ہو۔ جس کے پاس یہ نقش ہو گا اسں کا دشمن دوست ہو گا جس امیر کے پاس جائے گا وہ اسں کی عزت کریگا اور بیمار ہو گا صحت پائے گا۔ جمیع آفات سے محفوظ رہے گا۔ نقش معظم یہ ہے ........

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللہ محمد علی فاطمہ حسن | ۳۹<br>۹۹۱۹۳۲ | ۱۹<br>۸۹۷ | ۱۳<br>۷۲۹۳ | حسین زین العابدین محمد باقر جعفر صادق |
| ۱۲<br>۱۹۰۰ | ۸<br>۷۲۹۱ | ۲<br>۲۳۰۲ | ۲۱<br>۲۵۸ | ۲۰<br>۲۱۹۹۱۹۳۲۳ |
| ۳۲<br>۱۳۰۷ | ۱۶<br>۲۵۶ | ۱۵<br>۲۳۹۹۱۹۱۹ | ۹<br>۸۹۸ | ۳<br>۷۲۸۹ |
| <br>۲۳۱۹۹۱۹۳۰ | ۳<br>۸۹۶ | ۳۳<br>۲۷۹۶ | ۱۴<br>۱۳۰۵ | ۱۱<br>۲۵۹ |
| موسیٰ کاظم علی رضا محمد تقی ۲۷۹ | ۱۳<br>۱۳۰۸ | ۶<br>۲۵۷ | ۵<br>۲۳۱۹۹۱۹۴ | علی نقی حسن عسکری محمد مہدی ۸۹۹ |

## فصل ۲۔ فراغت معاش اور وسعت رزق میں۔

جو شخص قلت روزی سے پریشان ضیق معاش سے حیران ہو تو بسم اللہ کہہ کر بصدق دل اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر بسم اللہ سات سو چھیاسی بار بعد نماز پنجگانہ کے گیارہ دن تک پڑھے خدائے تعالیٰ اسکو غیب سے روزی عنایت کریگا اور اگر مداومت کریگا کبھی محتاج نہ رہے گا۔ ایضاً۔ جب پہلی رات کا چاند دیکھے تو سورہ الحمد ہزار بار پڑھ کر بعدہٗ چالیس بار۔ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا

وَاٰیَۃً مِّنْکَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ بیس مرتبہ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا۔ پڑھ کر قاضی الحاجات سے اپنے لئے ترقی رزق کی دعا کرے۔ ایضاً حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو کوئی بعد نماز جمعہ کے ستر بار اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ پڑھے غنی ہو جائے۔ ایضاً۔ بعد نماز صبح کے سو بار وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُھَا اِلَّا ھُوَ وَیَعْلَمُ مَا فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَۃٍ اِلَّا یَعْلَمُھَا وَلَا حَبَّۃٍ فِیْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ پڑھے۔ ایضاً۔ جو کوئی اس نقش کو باطہارت لکھ کر اپنے پاس رکھے گا روزی اس کی فراخ ہوگی اگر تاجر ہے تو مال میں فائدہ ہوگا اور اگر نوکر پیشہ ہے تو بے کار نہ رہے گا جس شخص کے پاس نوکر رہے وہ اس سے راضی رہے اور روز بروز تنخواہ کا اضافہ ہوتا جاوے اور اگر زراعت وغیرہ کا کام کرتا ہے تو پیداوار بکثرت ہو۔ ہمچشموں میں آبرو ہو۔ جمیع آفات سے محفوظ رہے۔ ایضاً۔ نقش حروف تہجی کو ماہ رمضان کی بچا رہے۔ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمن | اللہ | بسم |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمن |
| الرحمن | الرحیم | بسم | اللہ |

ایضاً۔ چودھویں رات کو چاندنی میں بیٹھ کر چاندی پر کھدوا کے انگوٹھی بنوا کر ہاتھ میں پہنے۔ نقش مکرم و معظم یہ ہے۔ ........

۷۸۶

| ۱۴۹۱ | ۱۵۰۵ | ۱۵۰۱ | ۱۴۹۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۰۲ | ۱۴۹۷ | ۱۴۹۲ | ۱۵۰۴ |
| ۱۴۹۶ | ۱۴۹۹ | ۱۵۰۷ | ۱۴۹۳ |
| ۱۵۰۶ | ۱۴۹۴ | ۱۴۹۵ | ۱۵۰۰ |

ایضاً۔ اس نقش کو بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| یارزاق | ۶ | یاحکیم |
|---|---|---|
| ۷ | ۴ | ۹ |
| ۵ | ۳ | ۱ |
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| [illegible] | ۵ | [illegible] |

ایضاً۔ جو کوئی شخص اس نقش کو اپنے پاس رکھے گا۔ اسے غیب سے رزق ملے گا۔ نقش مکرم و معظم یہ ہے۔...

۷۸۶

| ۱ | ۹ | ۴ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۲ |
| ۶ | [illegible] | ۸ |

ایضاً۔ جس شخص کی کھیتی میں نقصان آتا ہو اس نقش کو لکھ کر پانی میں گھول کر کھیت میں اسکا پانی ڈالے اور اگر سوداگر اپنے مال میں رکھے نقصان نہ ہوگا نقش یہ ہے۔......



